

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نضر اللہ امرأ سمع منا شیئا فبلغہ کما سمع (مشکوٰۃ)

# ایضاح البخاری

## جلد پنجم

سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات اور اعمال کی مستند اور کامیاب شرح، اکابر کی تحقیقات اور تمام شروح کا عطر، تراجم ابواب پر محققانہ کلام زندہ اسلوب کیساتھ پہلی بار اردو زبان میں۔

از افادات

فخر الاسلام، امین شیخ الہند، وارث انور شاہ، جانشین شیخ الاسلام
حضرت مولانا سید فخر الدین احمد صاحب نور اللہ مرقدہ

مرتب :- مولانا ریاست علی بجنوری، استاذ دار العلوم دیوبند،

مکتبہ مجلس قاسم المعارف (دیوبند یوپی)

111 886



# تفصیلات


| | |
|---|---|
| نام کتاب | ایضاح البخاری جلد پنجم |
| افادات | فخر المحدثین حضرت مولانا سید فخر الدین احمد صاحب سابق صدر المدرسین وشیخ الحدیث دار العلوم دیوبند وصدر جمعیۃ علماء ہند |
| طبع اول | محرم ۱۴۲۹ھ، مطابق جنوری ۲۰۰۸ء |
| ترتیب | ریاست علی بجنوری |
| کمپوزنگ | محمد امجد الاعظمی |
| قیمت مجلد | |
| صفحات | پانچ سو چار (۵۰۴) |
| تعداد | ایک ہزار |

# ﴿عرض ناشر﴾

الحمد للّٰہ و کفی و سلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ! قارئین کرام کو معلوم ہے کہ ایضاح البخاری ابتدا میں قسط وار لیتھو پر طبع ہوتی تھی، پھر دس سال پہلے اس کو جلدوں کی صورت میں آفسیٹ پر طبع کیا گیا، اور اب الحمد للہ ان جلدوں کو مندرجہ ذیل خوبیوں کے ساتھ طبع کیا جا رہا ہے۔

۱- اس ایڈیشن کی کتابت کمپیوٹر کے ذریعہ کرائی گئی ہے کہ اب اس کو پسند کیا جا رہا ہے۔

۲- کتاب کا سائز $\frac{۲۰ \times ۲۶}{۸}$ کے بجائے $\frac{۲۰ \times ۳۰}{۸}$ کر دیا گیا ہے کہ اس سائز کا ہر طرح کا کاغذ بازار میں ہمہ وقت دستیاب ہے۔

۳- صحیح بخاری کی تمام عربی شروح میں فؤاد عبدالباقی مرحوم کی ترقیم کے مطابق احادیث پر نمبرات ڈالے جا رہے ہیں، ایضاح البخاری میں بھی احادیث پر وہی نمبر ڈال دئے گئے ہیں، اس سے مطالعہ کرنے والوں کو ان شاء اللہ سہولت ہوگی۔

۴- ہر حدیث کے بارے میں اس نشاندہی کا اہتمام کیا گیا ہے کہ یہ حدیث جزوی یا کلی طور پر صحیح بخاری میں کہاں کہاں آئی ہے، اگر وہ حدیث گذر گئی ہے تو (گذشتہ:) لکھ کر حدیث نمبر ذکر کیا گیا ہے، اور اگر آئندہ آ رہی ہے تو (آئندہ:) لکھ کر نمبرات دئے گئے ہیں، یہ کام صحیح بخاری کے جدید مصری ایڈیشنوں میں ہو چکا ہے، مطالعہ کرنے والوں کی سہولت کے لیے اس کو ایضاح البخاری میں دے دیا گیا ہے۔

۵- تمام جلدوں کے صفحات برابر کر دئے گئے ہیں اور ہر جلد تقریباً پانچ سو صفحات کی ہے، اس لیے سابقہ مطبوعہ چار جلدوں کے صفحات میں ضروری ردوبدل کیا گیا ہے، اور جلد پنجم ترتیب کے بعد پہلی بار طبع ہو رہی ہے۔

۶- کتاب کو تابمقدور بہتر سے بہتر بنانے کی سعی کی گئی ہے، تصحیح کا پورا اہتمام کیا گیا ہے، کاغذ، طباعت اور جلدوں میں بہتر معیار کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔

جن احباب نے ان امور کی تکمیل میں تعاون فرمایا، ہم ان کے شکر گذار ہیں، اور بارگاہ خداوندی میں دست بدعا ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان سب کرم فرماؤں، مرتب اور ناشر کو اجر جزیل عطا کرے۔ آمین

# فہرست مضامین ایضاح البخاری جلد پنجم


| نمبر شمار | مضمون | صفحہ | نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | عرض ناشر | ۳ | ۲۳ | باب السجود علی الانف | ۳۸ |
| ۲ | فہرست مضامین | ۴ | ۲۴ | مقصد ترجمہ | ۳۹ |
| ۳ | عرض مرتب | ۲۱ | ۲۵ | تشریح حدیث | ۳۹ |
| ۴ | باب یهوی بالتکبیر حین یسجد | ۲۲ | ۲۶ | باب السجود علی الانف فی الطین | ۳۹ |
| ۵ | مقصد ترجمہ | ۲۴ | ۲۷ | مقصد ترجمہ | ۴۰ |
| ۶ | سجدہ میں ہاتھ پہلے رکھنے کا مسئلہ | ۲۴ | ۲۸ | تشریح حدیث | ۴۱ |
| ۷ | تشریح حدیثِ اول | ۲۵ | ۲۹ | باب عقد الثیاب وشدھا | ۴۱ |
| ۸ | تشریح حدیثِ دوم | ۲۶ | ۳۰ | مقصد ترجمہ | ۴۱ |
| ۹ | باب فضل السجود | ۲۷ | ۳۱ | باب لا یکف شعرا | ۴۲ |
| ۱۰ | مقصد ترجمہ | ۳۰ | ۳۲ | مقصد ترجمہ | ۴۲ |
| ۱۱ | تشریح حدیث | ۳۰ | ۳۳ | تشریح حدیث | ۴۲ |
| ۱۲ | باب یبدی ضبعیه ویجافی فی السجود | ۳۴ | ۳۴ | باب لا یکف ثوبه فی الصلوٰة | ۴۳ |
| ۱۳ | مقصد ترجمہ | ۳۴ | ۳۵ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۴۳ |
| ۱۴ | تشریح حدیث | ۳۴ | ۳۶ | باب التسبیح والدعاء فی السجود | ۴۳ |
| ۱۵ | باب یستقبل باطراف رجلیه القبلة | ۳۵ | ۳۷ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۴۳ |
| ۱۶ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۳۵ | ۳۸ | باب المکث بین السجدتین | ۴۴ |
| ۱۷ | باب اذا لم یتم سجوده | ۳۶ | ۳۹ | مقصد ترجمہ | ۴۵ |
| ۱۸ | مقصد ترجمہ | ۳۶ | ۴۰ | تشریح احادیث | ۴۶ |
| ۱۹ | باب السجود علی سبعة اعظم | ۳۶ | ۴۱ | باب لا یفترش ذراعیه فی السجود | ۴۷ |
| ۲۰ | مقصد ترجمہ | ۳۷ | ۴۲ | مقصد ترجمہ | ۴۷ |
| ۲۱ | تشریح حدیث اول و دوم | ۳۸ | ۴۳ | تشریح حدیث | ۴۷ |
| ۲۲ | تشریح روایتِ سوم | ۳۸ | ۴۴ | باب من استوی قاعداً فی وتر من الخ | ۴۸ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ | نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۴۵ | مقصد ترجمہ | ۴۸ | ۶۸ | تشہد کی تعیین میں امام بخاری کا رجحان | ۶۵ |
| ۴۶ | تشریح حدیث | ۴۸ | ۶۹ | ابن مسعود کے تشہد کی وجوہ ترجیح | ۶۶ |
| ۴۷ | باب کیف یعتمد علی الارض اذا قام الخ | ۵۰ | ۷۰ | باب الدعاء قبل السلام | ۶۷ |
| ۴۸ | مقصد ترجمہ | ۵۰ | ۷۱ | مقصد ترجمہ | ۶۸ |
| ۴۹ | تشریح حدیث | ۵۱ | ۷۲ | تشریح حدیث اول | ۶۸ |
| ۵۰ | باب یکبر وھو ینھض من السجدتین | ۵۱ | ۷۳ | تشریح حدیث دوم | ۷۱ |
| ۵۱ | مقصد ترجمہ | ۵۲ | ۷۴ | باب ما یتخیر من الدعاء الخ | ۷۲ |
| ۵۲ | تشریح حدیث | ۵۳ | ۷۵ | مقصد ترجمہ | ۷۲ |
| ۵۳ | باب سنۃ الجلوس فی التشھد | ۵۳ | ۷۶ | نماز میں کی جانے والی دعا کیسی ہو؟ | ۷۳ |
| ۵۴ | مقصد ترجمہ | ۵۴ | ۷۷ | نماز میں درود شریف | ۷۳ |
| ۵۵ | تشریح حدیث اول | ۵۶ | ۷۸ | باب من لم یمسح جبھتہ وانفہ حتی صلی | ۷۴ |
| ۵۶ | تشریح روایتِ دوم | ۵۶ | ۷۹ | مقصد ترجمہ | ۷۴ |
| ۵۷ | حدیث ابوحمید کے بارے میں چند باتیں | ۵۹ | ۸۰ | باب التسلیم | ۷۵ |
| ۵۸ | امام طحاوی کا اعتراض | ۵۹ | ۸۱ | مقصد ترجمہ | ۷۵ |
| ۵۹ | باب من لم یر التشھد الاول واجبا | ۶۰ | ۸۲ | سلام کی تعداد اور حکم | ۷۶ |
| ۶۰ | مقصد ترجمہ | ۶۱ | ۸۳ | باب یسلم حین یسلم الامام | ۷۶ |
| ۶۱ | تشریح حدیث | ۶۱ | ۸۴ | مقصد ترجمہ | ۷۷ |
| ۶۲ | باب التشھد فی الاولیٰ | ۶۲ | ۸۵ | تشریح حدیث | ۷۷ |
| ۶۳ | مقصد ترجمہ | ۶۲ | ۸۶ | باب من لم یرد السلام علی الامام الخ | ۷۸ |
| ۶۴ | باب التشھد فی الآخرۃ | ۶۳ | ۸۷ | مقصد ترجمہ | ۷۹ |
| ۶۵ | مقصد ترجمہ | ۶۳ | ۸۸ | حضرت گنگوہیؒ کا ارشاد | ۷۹ |
| ۶۶ | تشریح حدیث | ۶۴ | ۸۹ | سلام میں نیت کا مسئلہ | ۷۹ |
| ۶۷ | کلمات تشہد کے معنی | ۶۴ | ۹۰ | تشریح حدیث | ۸۰ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ | نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۹۱ | باب الذکر بعد الصلوٰۃ | ۸۰ | ۱۱۴ | مقصد ترجمہ | ۱۰۱ |
| ۹۲ | مقصد ترجمہ | ۸۲ | ۱۱۵ | تشریح احادیث | ۱۰۲ |
| ۹۳ | ابن عباسؓ کی روایت | ۸۳ | ۱۱۶ | باب خروج النساء الی المساجد باللیل الخ | ۱۰۳ |
| ۹۴ | جماعت میں ابن عباسؓ کی شرکت | ۸۳ | ۱۱۷ | مقصد ترجمہ | ۱۰۵ |
| ۹۵ | تشریح روایتِ سوم | ۸۴ | ۱۱۸ | تشریح احادیث | ۱۰۶ |
| ۹۶ | تشریح روایتِ چہارم | ۸۵ | ۱۱۹ | باب صلوٰۃ النساء خلف الرجال | ۱۰۷ |
| ۹۷ | باب یستقبل الامام الناس اذا سلم | ۸۶ | ۱۲۰ | مقصد ترجمہ | ۱۰۸ |
| ۹۸ | مقصد ترجمہ | ۸۷ | ۱۲۱ | تشریح احادیث | ۱۰۸ |
| ۹۹ | تشریح حدیث | ۸۷ | ۱۲۲ | باب سرعۃ انصراف النساء من الصبح الخ | ۱۰۸ |
| ۱۰۰ | باب مکث الامام فی مصلاہ بعد السلام | ۸۸ | ۱۲۳ | مقصد ترجمہ | ۱۰۹ |
| ۱۰۱ | مقصد ترجمہ | ۸۹ | ۱۲۴ | باب استیذان المرأۃ زوجہا بالخروج الخ | ۱۰۹ |
| ۱۰۲ | تشریح احادیث | ۹۰ | ۱۲۵ | مقصد ترجمہ | ۱۰۹ |
| ۱۰۳ | باب من صلی بالناس فذکر حاجتہ فتخطاھم | ۹۱ | ۱۲۶ | تشریح حدیث | ۱۰۹ |
| ۱۰۴ | مقصد ترجمہ | ۹۲ | ۱۲۷ | باب صلاۃ النساء خلف الرجال، مقصد ترجمہ | ۱۱۰ |
| ۱۰۵ | تشریح حدیث | ۹۲ | | **کتاب الجمعۃ** | ۱۱۰ |
| ۱۰۶ | باب الانفتال والانصراف عن الیمین والشمال | ۹۳ | ۱۲۸ | باب فرض الجمعۃ | ۱۱۰ |
| ۱۰۷ | مقصد ترجمہ | ۹۳ | ۱۲۹ | مقصد ترجمہ | ۱۱۱ |
| ۱۰۸ | ترجمہ کا ثبوت | ۹۴ | ۱۳۰ | تشریح حدیث | ۱۱۲ |
| ۱۰۹ | باب ما جاء فی الثوم النیئ والبصل الخ | ۹۴ | ۱۳۱ | باب فضل الغسل یوم الجمعۃ | ۱۱۴ |
| ۱۱۰ | سابق سے ربط | ۹۶ | ۱۳۲ | مقصد ترجمہ | ۱۱۵ |
| ۱۱۱ | مقصد ترجمہ | ۹۶ | ۱۳۳ | تشریح حدیث اول | ۱۱۵ |
| ۱۱۲ | تشریح احادیث | ۹۷ | ۱۳۴ | تشریح حدیث دوم | ۱۱۵ |
| ۱۱۳ | باب وضوء الصبیان ومتی یجب علیھم الغسل الخ | ۹۸ | ۱۳۵ | وجوب پر محمول نہ کرنے کے دیگر قرائن | ۱۱۶ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۱۳۶ | تشریح حدیث سوم | ۱۱۷ |
| ۱۳۷ | باب الطيب للجمعة | ۱۱۷ |
| ۱۳۸ | مقصد ترجمہ | ۱۱۸ |
| ۱۳۹ | تشریح حدیث | ۱۱۸ |
| ۱۴۰ | باب فضل الجمعة | ۱۱۹ |
| ۱۴۱ | مقصد ترجمہ | ۱۱۹ |
| ۱۴۲ | تشریح حدیث | ۱۱۹ |
| ۱۴۳ | ساعات سے کیا مراد ہے؟ | ۱۲۰ |
| ۱۴۴ | ترجمۃ الباب کا ثبوت | ۱۲۲ |
| ۱۴۵ | باب (بلا ترجمہ) | ۱۲۲ |
| ۱۴۶ | باب بلا ترجمہ کا مقصد | ۱۲۲ |
| ۱۴۷ | حضرت شیخ الہندؒ کا ارشاد | ۱۲۳ |
| ۱۴۸ | تشریح حدیث | ۱۲۳ |
| ۱۴۹ | باب الدهن للجمعة | ۱۲۳ |
| ۱۵۰ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۲۴ |
| ۱۵۱ | تشریح روایت دوم وسوم | ۱۲۶ |
| ۱۵۲ | باب ما يلبس احسن ما يجد | ۱۲۶ |
| ۱۵۳ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۲۷ |
| ۱۵۴ | باب السواك يوم الجمعة | ۱۲۸ |
| ۱۵۵ | مقصد ترجمہ | ۱۲۸ |
| ۱۵۶ | ترجمہ کا ثبوت اور تشریح | ۱۲۹ |
| ۱۵۷ | باب من تسوك بسواك غيره | ۱۲۹ |
| ۱۵۸ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۳۰ |
| ۱۵۹ | باب ما يقرء فی صلوة الفجر يوم الجمعة | ۱۳۰ |
| ۱۶۰ | مقصد ترجمہ | ۱۳۰ |
| ۱۶۱ | تشریح حدیث | ۱۳۱ |
| ۱۶۲ | باب الجمعة فی القرئ والمدن | ۱۳۱ |
| ۱۶۳ | مقصد ترجمہ | ۱۳۳ |
| ۱۶۴ | ائمہ ثلاثہ کے مذاہب | ۱۳۳ |
| ۱۶۵ | امام اعظم کا مذہب | ۱۳۴ |
| ۱۶۶ | مصر سے کیا مراد ہے؟ | ۱۳۷ |
| ۱۶۷ | حدیث اول سے بخاری کا استدلال | ۱۳۸ |
| ۱۶۸ | جواثی کا حال | ۱۴۰ |
| ۱۶۹ | حضور علیہ السلام کی اجازت | ۱۴۱ |
| ۱۷۰ | یہ واقعہ کس سن کا ہے؟ | ۱۴۲ |
| ۱۷۱ | دوسری روایت سے استدلال | ۱۴۲ |
| ۱۷۲ | جمعہ فی القریٰ کے دیگر دلائل کا جائزہ | ۱۴۳ |
| ۱۷۳ | باب هل على من لا يشهد الجمعة غسل الخ | ۱۴۶ |
| ۱۷۴ | مقصد ترجمہ | ۱۴۷ |
| ۱۷۵ | تشریح حدیث | ۱۴۸ |
| ۱۷۶ | باب الرخصة ان لم يحضر الجمعة فی المطر | ۱۴۹ |
| ۱۷۷ | مقصد ترجمہ | ۱۴۹ |
| ۱۷۸ | باب من اين توتى الجمعة وعلى من تجب الخ | ۱۴۹ |
| ۱۷۹ | مقصد ترجمہ | ۱۵۰ |
| ۱۸۰ | عطاء بن ابی رباح کا اثر | ۱۵۱ |
| ۱۸۱ | حضرت انس کا عمل | ۱۵۲ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ | نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۲ | تشریح حدیث | ۱۵۲ | ۲۰۵ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۶۵ |
| ۱۸۳ | باب وقت الجمعة اذا زالت الشمس | ۱۵۳ | ۲۰۶ | باب التاذين عند الخطبة | ۱۶۵ |
| ۱۸۴ | مقصد ترجمہ | ۱۵۳ | ۲۰۷ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۶۶ |
| ۱۸۵ | تشریح حدیث | ۱۵۴ | ۲۰۸ | باب الخطبة على المنبر | ۱۶۶ |
| ۱۸۶ | باب اذا اشتد الحر يوم الجمعة | ۱۵۴ | ۲۰۹ | مقصد ترجمہ | ۱۶۸ |
| ۱۸۷ | مقصد ترجمہ | ۱۵۵ | ۲۱۰ | تشریح حدیث | ۱۶۸ |
| ۱۸۸ | تشریح حدیث | ۱۵۶ | ۲۱۱ | باب الخطبة قائما | ۱۶۹ |
| ۱۸۹ | باب المشي الى الجمعة | ۱۵۶ | ۲۱۲ | مقصد ترجمہ | ۱۶۹ |
| ۱۹۰ | مقصد ترجمہ | ۱۵۷ | ۲۱۳ | قیام کے وجوب یا سنیت کا جائزہ | ۱۷۰ |
| ۱۹۱ | تشریح احادیث | ۱۵۸ | ۲۱۴ | باب استقبال الناس الامام اذا خطب الخ | ۱۷۱ |
| ۱۹۲ | باب لا يفرق بين اثنين يوم الجمعة | ۱۵۹ | ۲۱۵ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۷۱ |
| ۱۹۳ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۶۰ | ۲۱۶ | باب من قال في الخطبة بعد الثناء اما بعد | ۱۷۱ |
| ۱۹۴ | باب لا يقيم الرجل اخاه يوم الجمعة الخ | ۱۶۰ | ۲۱۷ | مقصد ترجمہ | ۱۷۵ |
| ۱۹۵ | مقصد ترجمہ | ۱۶۱ | ۲۱۸ | تشریح حدیث اول | ۱۷۵ |
| ۱۹۶ | تشریح حدیث | ۱۶۱ | ۲۱۹ | تشریح روایت دوم | ۱۷۶ |
| ۱۹۷ | باب الاذان يوم الجمعة | ۱۶۱ | ۲۲۰ | تشریح روایت سوم وچہارم | ۱۷۷ |
| ۱۹۸ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۶۲ | ۲۲۱ | تشریح روایت پنجم | ۱۷۷ |
| ۱۹۹ | باب المؤذن الواحد يوم الجمعة | ۱۶۲ | ۲۲۲ | تشریح روایت ششم | ۱۷۷ |
| ۲۰۰ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۶۳ | ۲۲۳ | باب القعدة بين الخطبتين يوم الجمعة | ۱۷۸ |
| ۲۰۱ | باب يجيب الامام على المنبر اذا سمع الخ | ۱۶۳ | ۲۲۴ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۷۸ |
| ۲۰۲ | مقصد ترجمہ | ۱۶۴ | ۲۲۵ | باب الاستماع الى الخطبة | ۱۷۹ |
| ۲۰۳ | تشریح حدیث | ۱۶۴ | ۲۲۶ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۷۹ |
| ۲۰۴ | باب الجلوس على المنبر عند التاذين | ۱۶۵ | ۲۲۷ | باب اذا رأى الامام رجلا جاء وهو يخطب الخ | ۱۸۰ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۲۸ | مقصد ترجمہ | ۱۸۰ |
| ۲۲۹ | باب من جاء والامام یخطب صلی رکعتین الخ | ۱۸۱ |
| ۲۳۰ | مقصد ترجمہ | ۱۸۱ |
| ۲۳۱ | امام بخاری کے دلائل | ۱۸۱ |
| ۲۳۲ | جمہور کے چند دلائل | ۱۸۲ |
| ۲۳۳ | حضرت سلیکؓ کا واقعہ | ۱۸۳ |
| ۲۳۴ | واقعہ تحیۃ المسجد کا ہے یا سنتوں کا | ۱۸۴ |
| ۲۳۵ | مقصد نماز کی ہیئت کذائیہ ہے یا تاخیر سے آنے پر تنبیہ | ۱۸۵ |
| ۲۳۶ | خطبہ شروع ہوا تھا یا نہیں | ۱۸۵ |
| ۲۳۷ | خطبہ موقوف کیا گیا | ۱۸۶ |
| ۲۳۸ | والامام یخطب مجاز پر محمول ہے | ۱۸۶ |
| ۲۳۹ | یہ واقعہ خطبہ کے دوران توسع کے زمانہ کا ہے | ۱۸۷ |
| ۲۴۰ | حضرت سلیکؓ کی خصوصیت | ۱۸۸ |
| ۲۴۱ | عام ضابطہ پر مشتمل دوسری روایت | ۱۸۹ |
| ۲۴۲ | امام بخاری نے محل استدلال میں ذکر نہیں کیا | ۱۸۹ |
| ۲۴۳ | امام دارقطنی کی تنقید | ۱۹۰ |
| ۲۴۴ | حقیقتِ حال کیا ہے؟ | ۱۹۱ |
| ۲۴۵ | قولی روایت مستقل روایت نہیں ہے | ۱۹۱ |
| ۲۴۶ | شان درود کے فائدے | ۱۹۲ |
| ۲۴۷ | ابن دقیق العید کا ارشاد | ۱۹۲ |
| ۲۴۸ | چند مثالوں سے مضمون کی وضاحت | ۱۹۳ |
| ۲۴۹ | روایت زیر بحث پر غور | ۱۹۵ |
| ۲۵۰ | تعارض کی صورت میں فیصلے کا طریقہ | ۱۹۶ |
| ۲۵۱ | باب رفع الیدین فی الخطبة | ۱۹۶ |
| ۲۵۲ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۹۶ |
| ۲۵۳ | باب الاستسقاء فی الخطبة یوم الجمعة | ۱۹۷ |
| ۲۵۴ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۱۹۸ |
| ۲۵۵ | باب الانصات یوم الجمعة والامام یخطب | ۱۹۹ |
| ۲۵۶ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث | ۱۹۹ |
| ۲۵۷ | باب الساعة التی فی یوم الجمعة | ۲۰۰ |
| ۲۵۸ | مقصد ترجمہ | ۲۰۰ |
| ۲۵۹ | تشریح حدیث | ۲۰۱ |
| ۲۶۰ | ساعت قبول میں راجح اقوال | ۲۰۱ |
| ۲۶۱ | باب اذا نفر الناس عن الامام فی صلوة الخ | ۲۰۲ |
| ۲۶۲ | مقصد ترجمہ | ۲۰۳ |
| ۲۶۳ | امام بخاری کا استدلال | ۲۰۳ |
| ۲۶۴ | حقیقت کیا ہے؟ | ۲۰۴ |
| ۲۶۵ | باب الصلوة بعد الجمعة وقبلها | ۲۰۴ |
| ۲۶۶ | مقصد ترجمہ | ۲۰۵ |
| ۲۶۷ | تشریح حدیث | ۲۰۵ |
| ۲۶۸ | باب قول اللہ عزوجل فاذا قضیت الخ | ۲۰۶ |
| ۲۶۹ | مقصد ترجمہ | ۲۰۷ |
| ۲۷۰ | تشریح حدیث | ۲۰۷ |
| ۲۷۱ | باب القائلة بعد الجمعة | ۲۰۸ |
| ۲۷۲ | مقصد ترجمہ | ۲۰۸ |
| ۲۷۳ | تشریح احادیث | ۲۰۸ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۲۷۴ | **ابواب صلوٰۃ الخوف** | ۲۰۹ |
| ۲۷۵ | وقال اللّٰہ عزوجل واذا ضربتم فی الآیہ | ۲۰۹ |
| ۲۷۶ | سابق سے ربط | ۲۱۰ |
| ۲۷۷ | مقصد ترجمہ | ۲۱۰ |
| ۲۷۸ | تفسیر آیات | ۲۱۱ |
| ۲۷۹ | احادیث میں مذکورہ صورتوں کا اجمال | ۲۱۲ |
| ۲۸۰ | ائمہ کے مذاہب | ۲۱۲ |
| ۲۸۱ | حضرت ابن عمر کی روایت | ۲۱۲ |
| ۲۸۲ | حنفیہ کے یہاں صلوٰۃ الخوف کا راجح طریقہ | ۲۱۳ |
| ۲۸۳ | دیگر ائمہ کے یہاں راجح طریقہ | ۲۱۳ |
| ۲۸۴ | جماعت کا تاکیدی حکم | ۲۱۴ |
| ۲۸۵ | باب صلوٰۃ الخوف رجالا ورکبانا | ۲۱۴ |
| ۲۸۶ | مقصد ترجمہ | ۲۱۵ |
| ۲۸۷ | تشریح حدیث | ۲۱۵ |
| ۲۸۸ | ابن حجر کا پیش کردہ حل | ۲۱۶ |
| ۲۸۹ | باب یحرس بعضھم بعضا الخ | ۲۱۶ |
| ۲۹۰ | مقصد ترجمہ | ۲۱۷ |
| ۲۹۱ | تشریح حدیث | ۲۱۷ |
| ۲۹۲ | باب الصلوٰۃ عند مناھضۃ الحصون الخ | ۲۱۸ |
| ۲۹۳ | مقصد ترجمہ | ۲۱۹ |
| ۲۹۴ | تشریح حدیث | ۲۲۰ |
| ۲۹۵ | باب صلوٰۃ الطالب والمطلوب راکبا الخ | ۲۲۱ |
| ۲۹۶ | مقصد ترجمہ | ۲۲۱ |
| ۲۹۷ | تشریح حدیث، طریق استدلال | ۲۲۲ |
| ۲۹۸ | باب التکبیر والغلس بالصبح والصلوٰۃ الخ | ۲۲۳ |
| ۲۹۹ | مقصد ترجمہ | ۲۲۴ |
| ۳۰۰ | تشریح حدیث | ۲۲۴ |
| | **کتاب العیدین** | ۲۲۵ |
| ۳۰۱ | باب ما جاء فی العیدین والتجمل فیھما | ۲۲۵ |
| ۳۰۲ | سابق سے ربط اور مقصد ترجمہ | ۲۲۵ |
| ۳۰۳ | باب الحراب والدرق یوم العید | ۲۲۶ |
| ۳۰۴ | مقصد ترجمہ | ۲۲۷ |
| ۳۰۵ | اظہار مسرت کا ایک اور طریقہ | ۲۲۷ |
| ۳۰۶ | جنگ بعاث کا تذکرہ | ۲۲۸ |
| ۳۰۷ | بچیوں کے غناء کے بارے میں | ۲۲۸ |
| ۳۰۸ | فنون حرب وضرب کا مظاہرہ | ۲۲۸ |
| ۳۰۹ | باب سنۃ العیدین لاھل الاسلام | ۲۲۹ |
| ۳۱۰ | مقصد ترجمہ | ۲۳۰ |
| ۳۱۱ | عیدین میں کاموں کی ترتیب | ۲۳۰ |
| ۳۱۲ | باب الاکل یوم الفطر قبل الخروج | ۲۳۱ |
| ۳۱۳ | مقصد ترجمہ | ۲۳۱ |
| ۳۱۴ | تشریح حدیث | ۲۳۱ |
| ۳۱۵ | باب الاکل یوم النحر | ۲۳۲ |
| ۳۱۶ | مقصد ترجمہ | ۲۳۳ |
| ۳۱۷ | نماز سے پہلے قربانی صحیح نہیں | ۲۳۳ |
| ۳۱۸ | نماز سے پہلے کھانے کا جواز | ۲۳۳ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۱۹ | باب الخروج الی المصلی بغیر منبر | ۲۳۴ |
| ۳۲۰ | مقصد ترجمہ | ۲۳۵ |
| ۳۲۱ | تشریح حدیث | ۲۳۶ |
| ۳۲۲ | باب المشی والرکوب الی العید بغیر الخ | ۲۳۷ |
| ۳۲۳ | مقصد ترجمہ | ۲۳۸ |
| ۳۲۴ | علامہ سندھی کا ارشاد | ۲۳۸ |
| ۳۲۵ | تشریح احادیث | ۲۳۹ |
| ۳۲۶ | مقصد ترجمہ کا ثبوت | ۲۴۰ |
| ۳۲۷ | نماز عید کے لئے اعلان | ۲۴۰ |
| ۳۲۸ | باب الخطبۃ بعد العید | ۲۴۰ |
| ۳۲۹ | مقصد ترجمہ | ۲۴۱ |
| ۳۳۰ | تشریح احادیث | ۲۴۲ |
| ۳۳۱ | باب مایکرہ من حمل السلاح فی العید الخ | ۲۴۲ |
| ۳۳۲ | مقصد ترجمہ | ۲۴۳ |
| ۳۳۳ | تشریح حدیث | ۲۴۴ |
| ۳۳۴ | کچھ حجاج کے بارے میں | ۲۴۴ |
| ۳۳۵ | باب التکبیر للعید | ۲۴۵ |
| ۳۳۶ | مقصد ترجمہ | ۲۴۶ |
| ۳۳۷ | تشریح حدیث | ۲۴۶ |
| ۳۳۸ | باب فضل العمل فی ایام التشریق | ۲۴۶ |
| ۳۳۹ | مقصد ترجمہ | ۲۴۷ |
| ۳۴۰ | ترجمہ سے ذکر کردہ تعلیقات کا ربط | ۲۴۸ |
| ۳۴۱ | تشریح حدیث اور ایام کی تعیین | ۲۴۸ |
| ۳۴۲ | ایام عشر کے اعمال | ۲۴۹ |
| ۳۴۳ | باب التکبیر ایام منی الخ | ۲۵۰ |
| ۳۴۴ | مقصد ترجمہ | ۲۵۱ |
| ۳۴۵ | تکبیر کے بارے میں ائمہ کے مذاہب | ۲۵۲ |
| ۳۴۶ | امام بخاری کے پیش کردہ آثار | ۲۵۲ |
| ۳۴۷ | تشریح احادیث | ۲۵۳ |
| ۳۴۸ | باب الصلوٰۃ الی الحربۃ یوم العید | ۲۵۳ |
| ۳۴۹ | مقصد ترجمہ | ۲۵۳ |
| ۳۵۰ | باب حمل العنزۃ او الحربۃ الخ | ۲۵۴ |
| ۳۵۱ | مقصد ترجمہ | ۲۵۴ |
| ۳۵۲ | باب خروج النساء والحیض الی المصلی | ۲۵۴ |
| ۳۵۳ | مقصد ترجمہ | ۲۵۵ |
| ۳۵۴ | باب خروج الصبیان الی المصلی | ۲۵۵ |
| ۳۵۵ | مقصد ترجمہ | ۲۵۵ |
| ۳۵۶ | تشریح حدیث | ۲۵۶ |
| ۳۵۷ | باب استقبال الامام الناس فی خطبۃ العید | ۲۵۶ |
| ۳۵۸ | مقصد ترجمہ | ۲۵۷ |
| ۳۵۹ | باب العلم بالمصلی | ۲۵۷ |
| ۳۶۰ | مقصد ترجمہ | ۲۵۸ |
| ۳۶۱ | باب موعظۃ الامام النساء یوم العید | ۲۵۸ |
| ۳۶۲ | مقصد ترجمہ | ۲۶۰ |
| ۳۶۳ | تشریح حدیث اول | ۲۶۰ |
| ۳۶۴ | تشریح حدیث دوم | ۲۶۱ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۳۶۵ | باب اذا لم یکن لها جلباب فی العید | ۲۶۱ |
| ۳۶۶ | مقصد ترجمہ | ۲۶۲ |
| ۳۶۷ | باب اعتزال الحیض المصلی | ۲۶۳ |
| ۳۶۸ | مقصد ترجمہ | ۲۶۳ |
| ۳۶۹ | باب النحر والذبح یوم النحر بالمصلی | ۲۶۳ |
| ۳۷۰ | مقصد ترجمہ | ۲۶۴ |
| ۳۷۱ | تشریح حدیث | ۲۶۴ |
| ۳۷۲ | باب کلام الامام والناس فی خطبة العید الخ | ۲۶۴ |
| ۳۷۳ | مقصد ترجمہ | ۲۶۶ |
| ۳۷۴ | تشریح حدیث | ۲۶۶ |
| ۳۷۵ | باب من خالف الطریق اذا رجع یوم العید | ۲۶۶ |
| ۳۷۶ | مقصد ترجمہ | ۲۶۶ |
| ۳۷۷ | تشریح حدیث | ۲۶۷ |
| ۳۷۸ | باب اذا فاته العید یصلی رکعتین | ۲۶۸ |
| ۳۷۹ | مقصد ترجمہ | ۲۶۸ |
| ۳۸۰ | بیان مذاہب | ۲۶۹ |
| ۳۸۱ | امام بخاری کے پیش کردہ آثار | ۲۷۰ |
| ۳۸۲ | ترجمہ اور حدیث کا ربط | ۲۷۱ |
| ۳۸۳ | حضرۃ الاستاذ کا ارشاد | ۲۷۱ |
| ۳۸۴ | باب الصلوة قبل العید وبعدها | ۲۷۱ |
| ۳۸۵ | کتاب الجمعہ کے باب سے موازنہ | ۲۷۲ |
| ۳۸۶ | مقصد ترجمہ | ۲۷۲ |
| | **ابواب الوتر** | ۲۷۳ |
| ۳۸۷ | باب ما جاء فی الوتر | ۲۷۳ |
| ۳۸۸ | مقصد ترجمہ | ۲۷۵ |
| ۳۸۹ | تشریح حدیثِ اول | ۲۷۵ |
| ۳۹۰ | تشریح حدیث دوم | ۲۷۷ |
| ۳۹۱ | امام بخاری کے استدلال پر نظر | ۲۷۸ |
| ۳۹۲ | حضرت ابن عمر کے عمل کی وضاحت | ۲۷۸ |
| ۳۹۳ | وتر بلا فصل کی صریح روایات | ۲۷۹ |
| ۳۹۴ | حضرت عمر بن عبدالعزیز کے دور میں فصل بلا تسلیم پر عمل | ۲۸۰ |
| ۳۹۵ | تشریح حدیثِ سوم | ۲۸۰ |
| ۳۹۶ | اس روایت کے دیگر طرق | ۲۸۱ |
| ۳۹۷ | ابن عباس کی دوسری روایات | ۲۸۱ |
| ۳۹۸ | تشریح حدیثِ چہارم | ۲۸۲ |
| ۳۹۹ | قاسم بن محمد کا قول | ۲۸۲ |
| ۴۰۰ | تشریح حدیثِ پنجم | ۲۸۳ |
| ۴۰۱ | حضرت ابوہریرہ کی لا توتروا بثلاث کی روایت | ۲۸۳ |
| ۴۰۲ | حضرت علامہ کشمیری کا نادر مکتوب | ۲۸۴ |
| ۴۰۳ | باب ساعات الوتر | ۲۸۷ |
| ۴۰۴ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۲۸۸ |
| ۴۰۵ | باب ایقاظ النبی ﷺ اهله بالوتر | ۲۸۹ |
| ۴۰۶ | مقصد ترجمہ | ۲۸۹ |
| ۴۰۷ | باب لیجعل آخر صلوته وترا | ۲۸۹ |
| ۴۰۸ | مقصد ترجمہ | ۲۹۰ |
| ۴۰۹ | امام بخاری کا رجحان | ۲۹۰ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۱۰ | وجوب کی حقیقت عہد رسالت میں | ۲۹۱ |
| ۴۱۱ | بعض روایات کا تذکرہ | ۲۹۱ |
| ۴۱۲ | باب الوتر علی الدابة | ۲۹۳ |
| ۴۱۳ | مقصد ترجمہ | ۲۹۳ |
| ۴۱۴ | تشریح حدیث | ۲۹۴ |
| ۴۱۵ | ابن ہمام کا ارشاد | ۲۹۵ |
| ۴۱۶ | حضرت ابن عمر کا دوسرا عمل | ۲۹۵ |
| ۴۱۷ | امام طحاوی کا ارشاد | ۲۹۶ |
| ۴۱۸ | باب الوتر فی السفر | ۲۹۶ |
| ۴۱۹ | مقصد ترجمہ | ۲۹۷ |
| ۴۲۰ | باب القنوت قبل الرکوع وبعده | ۲۹۷ |
| ۴۲۱ | مقصد ترجمہ | ۲۹۸ |
| ۴۲۲ | تشریح حدیث اول | ۲۹۹ |
| ۴۲۳ | تشریح حدیث دوم | ۲۹۹ |
| ۴۲۴ | تشریح روایت سوم وچہارم | ۳۳۰ |
| | **ابواب الاستسقاء** | ۳۰۱ |
| ۴۲۵ | باب الاستسقاء وخروج النبی ﷺ الخ | ۳۰۱ |
| ۴۲۶ | سابق سے ربط، مقصد ترجمہ | ۳۰۱ |
| ۴۲۷ | تشریح حدیث | ۳۰۲ |
| ۴۲۸ | کیا استسقاء کے لئے نماز ضروری ہے؟ | ۳۰۲ |
| ۴۲۹ | باب دعاء النبی ﷺ اجعلها سنین الخ | ۳۰۳ |
| ۴۳۰ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث اول | ۳۰۵ |
| ۴۳۱ | تشریح حدیث دوم | ۳۰۶ |
| ۴۳۲ | چند پیشین گوئیوں کا ذکر | ۳۰۷ |
| ۴۳۳ | دخان کے دوسرے معنی | ۳۰۷ |
| ۴۳۴ | باب سوال الناس الامام الاستسقاء الخ | ۳۰۹ |
| ۴۳۵ | مقصد ترجمہ | ۳۱۰ |
| ۴۳۶ | تشریح روایت اول ودوم، شعر کی تشریح | ۳۱۱ |
| ۴۳۷ | تشریح روایت سوم | ۳۱۲ |
| ۴۳۸ | ترجمہ کا ثبوت | ۳۱۳ |
| ۴۳۹ | توسل کا ذکر، وسیلے کے معنی | ۳۱۳ |
| ۴۴۰ | وسیلے کی مختلف صورتیں | ۳۱۴ |
| ۴۴۱ | حضرت عباسؓ سے توسل کی حقیقت | ۳۱۹ |
| ۴۴۲ | رائج وسیلے کا ثبوت | ۳۲۰ |
| ۴۴۳ | روایت کے بارے میں محدثین کا فیصلہ | ۳۲۱ |
| ۴۴۴ | روایت سے مروجہ توسل کا ثبوت | ۳۲۱ |
| ۴۴۵ | شیخ عبدالغنی اور شیخ عابد سندھی کا استدلال | ۳۲۲ |
| ۴۴۶ | قاضی شوکانی کا استدلال | ۳۲۲ |
| ۴۴۷ | حافظ ابن تیمیہ کا موقف | ۳۲۳ |
| ۴۴۸ | وفات کے بعد توسل بالذات | ۳۲۵ |
| ۴۴۹ | شیخ عزالدین کا نظریہ | ۳۲۶ |
| ۴۵۰ | زمانۂ حیات سے توسل کو خاص کرنے کا جائزہ | ۳۲۷ |
| ۴۵۱ | وفات کے بعد توسل کا ثبوت | ۳۲۸ |
| ۴۵۲ | ایک شبہ اور اس کا حل | ۳۲۹ |
| ۴۵۳ | حافظ ابن تیمیہ کی تاویل | ۳۳۰ |
| ۴۵۴ | حافظ ابن تیمیہ کی تاویل کی حیثیت | ۳۳۰ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۵۵ | توسل کی حیثیت | ۳۳۱ |
| ۴۵۶ | باب تحویل الرداء فی الاستسقاء | ۳۳۲ |
| ۴۵۷ | مقصد ترجمہ | ۳۳۳ |
| ۴۵۸ | تشریح حدیث | ۳۳۳ |
| ۴۵۹ | تحویل مقتدی پر نہیں | ۳۳۴ |
| ۴۶۰ | قلب رداء کا طریقہ | ۳۳۵ |
| ۴۶۱ | باب انتقام الرب عزوجل من خلقه الخ | ۳۳۶ |
| ۴۶۲ | مقصد ترجمہ | ۳۳۶ |
| ۴۶۳ | باب الاستسقاء فی المسجد الجامع | ۳۳۷ |
| ۴۶۴ | مقصد ترجمہ | ۳۳۷ |
| ۴۶۵ | تشریح حدیث | ۳۳۸ |
| ۴۶۶ | باب الاستسقاء فی خطبة الجمعة الخ | ۳۳۹ |
| ۴۶۷ | مقصد ترجمہ | ۳۴۰ |
| ۴۶۸ | باب الاستسقاء علی المنبر | ۳۴۰ |
| ۴۶۹ | مقصد ترجمہ | ۳۴۱ |
| ۴۷۰ | باب من اکتفی بصلوة الجمعة فی الاستسقاء | ۳۴۱ |
| ۴۷۱ | مقصد ترجمہ | ۳۴۲ |
| ۴۷۲ | باب الدعاء اذا تقطعت السبل من کثرة الخ | ۳۴۲ |
| ۴۷۳ | مقصد ترجمہ | ۳۴۳ |
| ۴۷۴ | تشریح حدیث | ۳۴۳ |
| ۴۷۵ | باب ما قیل ان النبی ﷺ لم یحول الخ | ۳۴۳ |
| ۴۷۶ | مقصد ترجمہ | ۳۴۴ |
| ۴۷۷ | تشریح حدیث | ۳۴۴ |
| ۴۷۸ | باب اذا استشفعوا إلى الامام الخ | ۳۴۵ |
| ۴۷۹ | مقصد ترجمہ | ۳۴۵ |
| ۴۸۰ | باب اذا استشفع المشرکون بالمسلمین الخ | ۳۴۶ |
| ۴۸۱ | مقصد ترجمہ | ۳۴۶ |
| ۴۸۲ | تشریح حدیث | ۳۴۷ |
| ۴۸۳ | باب الدعاء اذا کثر المطر حوالینا لا علینا | ۳۴۸ |
| ۴۸۴ | مقصد ترجمہ | ۳۴۹ |
| ۴۸۵ | تشریح حدیث | ۳۴۹ |
| ۴۸۶ | باب الدعاء فی الاستسقاء قائما | ۳۴۹ |
| ۴۸۷ | مقصد ترجمہ | ۳۵۰ |
| ۴۸۸ | تشریح احادیث | ۳۵۰ |
| ۴۸۹ | باب الجهو بالقراء ة فی الاستسقاء | ۳۵۱ |
| ۴۹۰ | مقصد ترجمہ | ۳۵۱ |
| ۴۹۱ | خطبہ نماز سے پہلے ہے یا بعد میں | ۳۵۱ |
| ۴۹۲ | باب کیف حول النبی ﷺ ظهره الی الناس | ۳۵۲ |
| ۴۹۳ | مقصد ترجمہ | ۳۵۲ |
| ۴۹۴ | باب صلوة الاستسقاء رکعتین | ۳۵۳ |
| ۴۹۵ | مقصد ترجمہ | ۳۵۳ |
| ۴۹۶ | نماز کا طریقہ | ۳۵۳ |
| ۴۹۷ | باب الاستسقاء فی المصلی | ۳۵۴ |
| ۴۹۸ | مقصد ترجمہ | ۳۵۴ |
| ۴۹۹ | تشریح حدیث | ۳۵۴ |
| ۵۰۰ | باب استقبال القبلة فی الاستسقاء | ۳۵۵ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۰۱ | مقصد ترجمہ | ۳۵۵ |
| ۵۰۲ | باب رفع الناس ایدیهم مع الامام فی الاستسقاء | ۳۵۶ |
| ۵۰۳ | مقصد ترجمہ | ۳۵۶ |
| ۵۰۴ | تشریح حدیث | ۳۵۷ |
| ۵۰۵ | باب رفع الامام یده فی الاستسقاء | ۳۵۸ |
| ۵۰۶ | مقصد ترجمہ | ۳۵۸ |
| ۵۰۷ | دیگر مواقع دعا پر رفع یدین | ۳۵۹ |
| ۵۰۸ | باب ما یقال اذا مطرت | ۳۵۹ |
| ۵۰۹ | مقصد ترجمہ | ۳۶۰ |
| ۵۱۰ | تشریح حدیث | ۳۶۰ |
| ۵۱۱ | باب من تمطر فی المطر حتی یتحادر الخ | ۳۶۱ |
| ۵۱۲ | مقصد ترجمہ | ۳۶۲ |
| ۵۱۳ | باب اذا هبت الریح | ۳۶۲ |
| ۵۱۴ | مقصد ترجمہ اور تشریح | ۳۶۳ |
| ۵۱۵ | باب قول النبی ﷺ نصرت بالصبا | ۳۶۳ |
| ۵۱۶ | مقصد ترجمہ | ۳۶۳ |
| ۵۱۷ | بادصبا سے نصرت کا واقعہ | ۳۶۴ |
| ۵۱۸ | قوم عاد کی تباہی کا واقعہ | ۳۶۵ |
| ۵۱۹ | باب ما قیل فی الزلازل والآیات | ۳۶۶ |
| ۵۲۰ | مقصد ترجمہ | ۳۶۶ |
| ۵۲۱ | زلزلے کے موقع پر کیا کریں؟ | ۳۶۷ |
| ۵۲۲ | حدیث میں ذکر کردہ علامات قیامت | ۳۶۷ |
| ۵۲۳ | زلزلوں کی کثرت | ۳۶۸ |
| ۵۲۴ | تقارب زمان | ۳۶۸ |
| ۵۲۵ | فتنوں کا ظہور اور قتل کی کثرت | ۳۶۸ |
| ۵۲۶ | مال کی کثرت | ۳۶۹ |
| ۵۲۷ | تشریح حدیث دوم | ۳۶۹ |
| ۵۲۸ | باب قول الله عزوجل وتجعلون الآیه | ۳۶۹ |
| ۵۲۹ | مقصد ترجمہ | ۳۷۰ |
| ۵۳۰ | تشریح حدیث | ۳۷۱ |
| ۵۳۱ | نوء کے معنی | ۳۷۱ |
| ۵۳۲ | ستاروں کو موثر ماننے کا حکم | ۳۷۱ |
| ۵۳۳ | کفرانِ نعمت بھی کیوں ہے؟ | ۳۷۲ |
| ۵۳۴ | حضرت نانوتوی کا ارشاد | ۳۷۲ |
| ۵۳۵ | باب لا یدری متی یجیئ المطر الا الله الخ | ۳۷۳ |
| ۵۳۶ | مقصد ترجمہ | ۳۷۴ |
| ۵۳۷ | تشریح حدیث | ۳۷۴ |
| | **ابواب الکسوف** | ۳۷۵ |
| ۵۳۸ | باب الصلوة فی کسوف الشمس | ۳۷۵ |
| ۵۹۰ | ماقبل سے ربط | ۳۷۶ |
| ۵۴۰ | کسوف کی شرعی حیثیت | ۳۷۶ |
| ۵۴۱ | علماء فلکیات کی نظر میں | ۳۷۷ |
| ۵۴۲ | مقصد ترجمہ | ۳۷۷ |
| ۵۴۳ | تشریح احادیث | ۳۷۸ |
| ۵۴۴ | حضرت ابراہیمؑ کا یوم وفات | ۳۷۹ |
| ۵۴۵ | باب الصدقة فی الکسوف | ۳۸۰ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۴۶ | مقصد ترجمہ | ۳۸۰ |
| ۵۴۷ | تشریح حدیث | ۳۸۱ |
| ۵۴۸ | تعدد رکوع کا مسئلہ | ۳۸۱ |
| ۵۴۹ | اگر عہد رسالت میں گہن ایک بار ہوا | ۳۸۱ |
| ۵۵۰ | اگر گہن میں تعدد مانا جائے | ۳۸۲ |
| ۵۵۱ | کس صورت کو ترجیح دیں | ۳۸۲ |
| ۵۵۲ | حضرت شیخ الہندؒ کا ارشاد | ۳۸۳ |
| ۵۵۳ | حضرت علامہ کشمیری کا بدائع کا حوالہ | ۳۸۴ |
| ۵۵۴ | باب النداء بالصلوٰۃ جامعۃ فی الکسوف | ۳۸۴ |
| ۵۵۵ | مقصد ترجمہ | ۳۸۵ |
| ۵۵۶ | باب خطبۃ الامام فی الکسوف | ۳۸۵ |
| ۵۵۷ | مقصد ترجمہ | ۳۸۶ |
| ۵۵۸ | حضرت عروہ سے زہری کا سوال | ۳۸۷ |
| ۵۵۹ | باب ھل یقول کسفت الشمس أو خسفت | ۳۸۸ |
| ۵۶۰ | مقصد ترجمہ | ۳۸۹ |
| ۵۶۱ | تشریح حدیث | ۳۸۹ |
| ۵۶۲ | باب قول النبی ﷺ یخوف اللہ عبادہ الخ | ۳۹۰ |
| ۵۶۳ | مقصد ترجمہ | ۳۹۰ |
| ۵۶۴ | تشریح حدیث | ۳۹۱ |
| ۵۶۵ | باب التعوذ من عذاب القبر فی الکسوف | ۳۹۲ |
| ۵۶۶ | مقصد ترجمہ | ۳۹۳ |
| ۵۶۷ | تشریح حدیث | ۳۹۴ |
| ۵۶۸ | دیگر طرق میں تعارض اور تطبیق | ۳۹۴ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۶۹ | حضور ﷺ کو عذاب قبر کا علم کب ہوا؟ | ۳۹۵ |
| ۵۷۰ | تشریح روایتِ دوم | ۳۹۶ |
| ۵۷۱ | باب طول السجود فی الکسوف | ۳۹۷ |
| ۵۷۲ | مقصد ترجمہ | ۳۹۷ |
| ۵۷۳ | تشریح حدیث | ۳۹۷ |
| ۵۷۴ | باب صلوٰۃ الکسوف جماعۃ | ۳۹۸ |
| ۵۷۵ | مقصد ترجمہ | ۳۹۹ |
| ۵۷۶ | تشریح حدیث | ۳۹۹ |
| ۵۷۷ | باب صلوٰۃ النساء مع الرجال فی الکسوف | ۴۰۱ |
| ۵۷۸ | مقصد ترجمہ | ۴۰۱ |
| ۵۷۹ | تشریح حدیث | ۴۰۱ |
| ۵۸۰ | باب مَن احب العتاقۃ فی کسوف الشمس | ۴۰۲ |
| ۵۸۱ | مقصدِ ترجمہ | ۴۰۲ |
| ۵۸۲ | باب صلوٰۃ الکسوف فی المسجد | ۴۰۲ |
| ۵۸۳ | مقصد ترجمہ، ترجمہ کا ثبوت | ۴۰۳ |
| ۵۸۴ | باب لا تنکسف الشمس لموت احد الخ | ۴۰۴ |
| ۵۸۵ | مقصد ترجمہ | ۴۰۵ |
| ۵۸۶ | تشریح احادیث | ۴۰۵ |
| ۵۸۷ | باب الذکر فی الکسوف | ۴۰۶ |
| ۵۸۸ | مقصد ترجمہ | ۴۰۶ |
| ۵۸۹ | تشریح حدیث | ۴۰۶ |
| ۵۹۰ | طول مذکور ہے تعدد نہیں | ۴۰۷ |
| ۵۹۱ | باب الدعاء فی الکسوف | ۴۰۷ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۵۹۲ | مقصد ترجمہ | ۴۰۸ |
| ۵۹۳ | تشریح حدیث | ۴۰۸ |
| ۵۹۴ | باب قول الامام فی خطبۃ الکسوف اما بعد | ۴۰۹ |
| ۵۹۵ | مقصد ترجمہ | ۴۰۹ |
| ۵۹۶ | باب الصلوٰۃ فی کسوف القمر | ۴۰۹ |
| ۵۹۷ | مقصد ترجمہ | ۴۱۰ |
| ۵۹۸ | تشریح حدیث | ۴۱۱ |
| ۵۹۹ | باب صب المرأۃ علی رأسہا الماء الخ | ۴۱۱ |
| ۶۰۰ | مقصد ترجمہ | ۴۱۱ |
| ۶۰۱ | باب الرکعۃ الاولی فی الکسوف اطول | ۴۱۲ |
| ۶۰۲ | مقصد ترجمہ | ۴۱۲ |
| ۶۰۳ | تشریح حدیث | ۴۱۲ |
| ۶۰۴ | باب الجہر بالقراءۃ فی الکسوف | ۴۱۳ |
| ۶۰۵ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث | ۴۱۴ |
| ۶۰۶ | قرأت سری کے دلائل | ۴۱۴ |
| ۶۰۷ | کسوف میں دو سے زائد رکعت کا اشارہ | ۴۱۵ |
| ۶۰۸ | دوسری روایت سے جہر کا ثبوت | ۴۱۵ |
| ۶۰۹ | متابعت کی وجہ | ۴۱۶ |
| | **ابواب سجود القرآن** | ۴۱۶ |
| ۶۱۰ | باب ما جاء فی سجود القرآن الخ | ۴۱۶ |
| ۶۱۱ | سابق سے ربط | ۴۱۶ |
| ۶۱۲ | مقصد ترجمہ | ۴۱۷ |
| ۶۱۳ | تشریح حدیث | ۴۱۷ |
| ۶۱۴ | باب سجدۃ تنزیل السجدۃ | ۴۱۸ |
| ۶۱۵ | مقصد ترجمہ اور تشریح | ۴۱۸ |
| ۶۱۶ | باب سجدۃ ص | ۴۱۸ |
| ۶۱۷ | مقصد ترجمہ | ۴۱۹ |
| ۶۱۸ | تشریح حدیث | ۴۱۹ |
| ۶۱۹ | لیس من عزائم السجود کے معنی | ۴۱۹ |
| ۶۲۰ | تاکید کی ایک اور دلیل | ۴۲۱ |
| ۶۲۱ | باب سجدۃ النجم | ۴۲۱ |
| ۶۲۲ | مقصد ترجمہ | ۴۲۲ |
| ۶۲۳ | تشریح حدیث | ۴۲۲ |
| ۶۲۴ | مشرکین کے سجدے کی وجہ | ۴۲۳ |
| ۶۲۵ | علامہ کشمیری کی مزید توجیہات | ۴۲۳ |
| ۶۲۶ | حضرت شاہ ولی اللہؒ کا ارشاد | ۴۲۴ |
| ۶۲۷ | حضرت شیخ الہندؒ کا ارشاد | ۴۲۴ |
| ۶۲۸ | باب سجود المسلمین مع المشرکین | ۴۲۵ |
| ۶۲۹ | مقصد ترجمہ | ۴۲۵ |
| ۶۳۰ | باب من قرء السجدۃ ولم یسجد | ۴۲۶ |
| ۶۳۱ | مقصد ترجمہ | ۴۲۷ |
| ۶۳۲ | تشریح حدیث | ۴۲۷ |
| ۶۳۳ | باب سجدۃ اذا السماء انشقت | ۴۲۷ |
| ۶۳۴ | مقصد ترجمہ | ۴۲۸ |
| ۶۳۵ | تشریح حدیث | ۴۲۸ |
| ۶۳۶ | باب من سجد لسجود القاری | ۴۲۸ |

| نمبرشمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۶۳۷ | مقصد ترجمہ | ۴۲۸ |
| ۶۳۸ | تشریح حدیث | ۴۲۹ |
| ۶۳۹ | باب ازدحام الناس اذا قرء الامام السجدة | ۴۲۹ |
| ۶۴۰ | مقصد ترجمہ | ۴۳۰ |
| ۶۴۱ | باب من رأى ان الله عزوجل لم يوجب السجود | ۴۳۰ |
| ۶۴۲ | مقصد ترجمہ | ۴۳۱ |
| ۶۴۳ | تشریح حدیث | ۴۳۳ |
| ۶۴۴ | باب من قرء السجدة فی الصلوة فسجد الخ | ۴۳۴ |
| ۶۴۵ | مقصد ترجمہ | ۴۳۴ |
| ۶۴۶ | باب من لم یجد موضعا للسجود من الزحام | ۴۳۴ |
| ۶۴۷ | مقصد ترجمہ | ۴۳۵ |
| ۶۴۸ | تشریح حدیث | ۴۳۵ |
| | **ابواب تقصیر الصّلوة** | ۴۳۵ |
| ۶۴۹ | باب ما جاء فی التقصیر وکم یقیم الخ | ۴۳۶ |
| ۶۵۰ | مقصد ترجمہ | ۴۳۵ |
| ۶۵۱ | دیگر ائمہ کے مذاہب | ۴۳۷ |
| ۶۵۲ | تشریح روایت اول | ۴۳۷ |
| ۶۵۳ | تشریح روایت دوم | ۴۳۷ |
| ۶۵۴ | باب الصلوة بمنی | ۴۳۸ |
| ۶۵۵ | مقصد ترجمہ | ۴۳۸ |
| ۶۵۶ | تشریح حدیث | ۴۳۹ |
| ۶۵۷ | حضرت عثمانؓ کے اتمام اور اس کی تاویلات کا جائزہ | ۴۴۰ |
| ۶۵۸ | باب کم اقام النبی ﷺ فی حجته | ۴۴۱ |
| ۶۵۹ | مقصد ترجمہ | ۴۴۱ |
| ۶۶۰ | تشریح حدیث | ۴۴۲ |
| ۶۶۱ | باب فی کم یقصر الصلوة | ۴۴۳ |
| ۶۶۲ | مقصد ترجمہ | ۴۴۳ |
| ۶۶۳ | تشریح حدیث | ۴۴۴ |
| ۶۶۴ | امام طحاوی کا ارشاد | ۴۴۴ |
| ۶۶۵ | باب یقصر اذا خرج من موضعه | ۴۴۵ |
| ۶۶۶ | مقصد ترجمہ | ۴۴۶ |
| ۶۶۷ | تشریح احادیث | ۴۴۷ |
| ۶۶۸ | باب یصلی المغرب ثلاثا فی السفر | ۴۴۷ |
| ۶۶۹ | مقصد ترجمہ | ۴۴۸ |
| ۶۷۰ | تشریح احادیث | ۴۴۸ |
| ۶۷۱ | باب صلوة التطوع علی الدواب الخ | ۴۴۹ |
| ۶۷۲ | مقصد ترجمہ | ۴۵۰ |
| ۶۷۳ | تشریح احادیث | ۴۵۰ |
| ۶۷۴ | باب الایماء علی الدابة | ۴۵۰ |
| ۶۷۵ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۴۵۱ |
| ۶۷۶ | باب ینزل للمکتوبة | ۴۵۱ |
| ۶۷۷ | مقصد ترجمہ | ۴۵۲ |
| ۶۷۸ | تشریح احادیث | ۴۵۲ |
| ۶۷۹ | باب صلوة التطوع علی الحمار | ۴۵۲ |
| ۶۸۰ | مقصد ترجمہ | ۴۵۳ |
| ۶۸۱ | تشریح حدیث | ۴۵۳ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۶۸۲ | باب من لم يتطوع في السفر الخ | ۴۵۴ |
| ۶۸۳ | مقصد ترجمہ | ۴۵۴ |
| ۶۸۴ | تشریح احادیث | ۴۵۴ |
| ۶۸۵ | باب من تطوع في السفر في غير الخ | ۴۵۵ |
| ۶۸۶ | مقصد ترجمہ | ۴۵۶ |
| ۶۸۷ | تشریح احادیث | ۴۵۷ |
| ۶۸۸ | دونوں ابواب کی وجہ | ۴۵۷ |
| ۶۸۹ | باب الجمع في السفر بين المغرب والعشاء | ۴۵۷ |
| ۶۹۰ | مقصد ترجمہ | ۴۵۸ |
| ۶۹۱ | تشریح روایتِ اول | ۴۵۹ |
| ۶۹۲ | تشریح روایتِ دوم | ۴۵۹ |
| ۶۹۳ | ابن عباس کی ایک اور روایت سے تائید | ۴۶۰ |
| ۶۹۴ | تشریح روایتِ سوم | ۴۶۱ |
| ۶۹۵ | جمع صوری پر محمول کرنے کے دیگر دلائل | ۴۶۱ |
| ۶۹۶ | جمع صوری پر کیے گئے اشکالات | ۴۶۲ |
| ۶۹۷ | باب هل يؤذن او يقيم اذا جمع الخ | ۴۶۳ |
| ۶۹۸ | مقصد ترجمہ | ۴۶۴ |
| ۶۹۹ | تشریح احادیث | ۴۶۵ |
| ۷۰۰ | باب يؤخر الظهر الى العصر اذا ارتحل الخ | ۴۶۵ |
| ۷۰۱ | مقصد ترجمہ | ۴۶۶ |
| ۷۰۲ | تشریح حدیث | ۴۶۶ |
| ۷۰۳ | باب اذا ارتحل بعد ما زاغت الشمس الخ | ۴۶۶ |
| ۷۰۴ | مقصد ترجمہ | ۴۶۷ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|
| ۷۰۵ | باب صلوة القاعد | ۴۶۷ |
| ۷۰۶ | مقصد ترجمہ | ۴۶۹ |
| ۷۰۷ | تشریح حدیث اول ودوم | ۴۶۹ |
| ۷۰۸ | تشریح حدیث سوم | ۴۶۹ |
| ۷۰۹ | تفاوتِ درجات کس کے لیے ہے؟ | ۴۷۰ |
| ۷۱۰ | باب صلوة القاعد بالايماء | ۴۷۱ |
| ۷۱۱ | مقصد ترجمہ | ۴۷۱ |
| ۷۱۲ | باب اذا لم يطق قاعدا صلى على جنب | ۴۷۲ |
| ۷۱۳ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث | ۴۷۳ |
| ۷۱۴ | باب اذا صلى قاعدا ثم صح او وجد الخ | ۴۷۴ |
| ۷۱۵ | مقصد ترجمہ | ۴۷۴ |
| ۷۱۶ | تشریح احادیث | ۴۷۵ |
| | **کتاب التهجد** | ۴۷۵ |
| ۷۱۷ | باب التهجد بالليل | ۴۷۵ |
| ۷۱۸ | تہجد کے معنی | ۴۷۶ |
| ۷۱۹ | حضور ﷺ کے لیے تہجد کی حیثیت | ۴۷۷ |
| ۷۲۰ | حضرت علامہ کشمیری کا رجحان | ۴۷۷ |
| ۷۲۱ | مقصدِ ترجمہ | ۴۷۸ |
| ۷۲۲ | تشریح حدیث ص ۴۷۹۔ مقصد ترجمہ کا ثبوت | ۴۸۰ |
| ۷۲۳ | باب فضل قيام الليل | ۴۸۰ |
| ۷۲۴ | مقصد ترجمہ | ۴۸۱ |
| ۷۲۵ | تشریح حدیث | ۴۸۲ |
| ۷۲۶ | باب طول السجود في قيام الليل | ۴۸۲ |

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ | نمبر شمار | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۷۲۷ | مقصد ترجمہ | ۴۸۳ | ۷۵۰ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث اول | ۴۹۴ |
| ۷۲۸ | تشریح حدیث | ۴۸۳ | ۷۵۱ | تشریح حدیث دوم | ۴۹۴ |
| ۷۲۹ | سجدۂ شکر کا حکم | ۴۸۳ | ۷۵۲ | باب کیف صلوٰة اللیل و کیف کان الخ | ۴۹۵ |
| ۷۳۰ | باب ترك القيام للمريض | ۴۸۴ | ۷۵۳ | مقصد ترجمہ | ۴۹۶ |
| ۷۳۱ | مقصد ترجمہ | ۴۸۴ | ۷۵۴ | تشریح حدیث اول | ۴۹۶ |
| ۷۳۲ | تشریح حدیث اول | ۴۸۴ | ۷۵۵ | تشریح حدیث دوم | ۴۹۷ |
| ۷۳۳ | تشریح حدیث دوم | ۴۸۴ | ۷۵۶ | تشریح حدیث سوم و چہارم | ۴۹۷ |
| ۷۳۴ | مقصد ترجمہ سے تعلق | ۴۸۵ | ۷۵۷ | باب قیام النبی ﷺ باللیل الخ | ۴۹۷ |
| ۷۳۵ | تحویل کا فائدہ | ۴۸۶ | ۷۵۸ | مقصد ترجمہ | ۴۹۸ |
| ۷۳۶ | باب تحریض النبی ﷺ علی قیام الخ | ۴۸۶ | ۷۵۹ | تشریح حدیث | ۴۹۹ |
| ۷۳۷ | مقصد ترجمہ | ۴۸۸ | ۷۶۰ | باب عقد الشیطان علی قافیة الراس الخ | ۴۹۹ |
| ۷۳۸ | تشریح حدیث اول، تشریح حدیث دوم | ۴۸۸ | ۷۶۱ | مقصد ترجمہ | ۵۰۰ |
| ۷۳۹ | تشریح حدیث سوم، تشریح حدیث چہارم | ۴۸۹ | ۷۶۲ | تشریح حدیث اول | ۵۰۰ |
| ۷۴۰ | باب قیام النبی ﷺ حتی ترم قدماہ | ۴۸۹ | ۷۶۳ | تشریح حدیث دوم | ۵۰۱ |
| ۷۴۱ | مقصد ترجمہ، تشریح حدیث | ۴۹۰ | ۷۶۴ | ترجمہ اور احادیث کا ربط | ۵۰۱ |
| ۷۴۲ | باب من نام عند السحر | ۴۹۰ | ۷۶۵ | باب اذا نام ولم یصل بال الشیطان الخ | ۵۰۲ |
| ۷۴۳ | مقصد ترجمہ | ۴۹۱ | ۷۶۶ | مقصد ترجمہ | ۵۰۲ |
| ۷۴۴ | تشریح حدیث اول | ۴۹۱ | ۷۶۷ | تشریح حدیث | ۵۰۲ |
| ۷۴۵ | تشریح حدیث دوم وسوم | ۴۹۲ | ۷۶۸ | تعبیر حقیقت ہے یا مجاز | ۵۰۳ |
| ۷۴۶ | تشریح روایت چہارم | ۴۹۲ | ۷۶۹ | باب الدعاء والصلوٰة من آخر اللیل | ۵۰۳ |
| ۷۴۷ | باب من تسحر فلم ینم حتی صلی الصبح | ۴۹۳ | ۷۷۰ | مقصد ترجمہ | ۵۰۳ |
| ۷۴۸ | مقصد ترجمہ اور تشریح حدیث | ۴۹۳ | ۷۷۱ | تشریح حدیث | ۵۰۴ |
| ۷۴۹ | باب طول الصلوٰة فی قیام اللیل | ۴۹۳ | ۷۷۲ | نزول کا مطلب | ۵۰۴ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# عرض مرتب

الحمد للہ رب العلمین والصلاۃ والسلام علی رسولہ محمد وعلی آلہ وصحبہ أجمعین . خدا کا فضل وکرم ہے کہ ایضاح البخاری جلد پنجم ناظرین کرام کی خدمت میں پیش کی جارہی ہے، جلد چہارم کی اشاعت کے موقع پر عرض کیا گیا تھا کہ جب ایک جلد کے بقدر مسودہ تیار ہوجائے گا تو اس کو شائع کردیا جائے گا خیال تھا کہ جلد پنجم کی ترتیب میں زیادہ وقت صرف نہیں ہوگا اور اس میں کتاب الصلوۃ مکمل ہوجائے گی، لیکن افسوس کہ مسودہ کی ترتیب میں بھی تاخیر ہوئی اور کتاب الصلوۃ بھی مکمل نہ ہوسکی۔

حضرت الاستاذؒ کے زمانہ سے، آپ ہی کی اجازت سے دونوں سال کے درسی افادات کے ساتھ، شروح بخاری اور مستند کتابوں سے مضامین کا اضافہ کیا جاتا رہا ہے، اور اب بعض اسباق میں اختصار کی وجہ سے، کتاب کی خصوصیات کی حفاظت کے لیے اس کا تناسب بڑھ گیا ہے، ترتیب کے عمل میں تاخیر اور کتاب الصلوٰۃ کے مکمل نہ ہونے میں اس کا بڑا دخل ہے۔

اب تک ایضاح البخاری $\frac{20 \times 26}{8}$ سائز پر طبع کی جارہی تھی، اب اس کا سائز $\frac{20 \times 30}{8}$ کردیا گیا ہے، اور اس تبدیلی کے ساتھ جلدوں کے صفحات بھی برابر کردئے گیے ہیں اور ہر جلد پانچ سو صفحات پر مشتمل ہے، اور اس تبدیلی میں جلدوں کے صفحات میں بھی ردوبدل ہوا ہے، چنانچہ جلد پنجم میں جلد چہارم کے مطبوعہ صفحات میں سے بیس صفحات (حدیث ۸۰۳ سے ۸۱۳ تک) شامل کئے گئے ہیں، اس کے بعد حدیث ۸۱۴ سے حدیث ۱۱۴۵ تک کے مضامین ترتیب کے بعد پہلی بار طبع ہورہے ہیں۔

اس طرح اس جلد پنجم میں صفۃ الصلوۃ کے بقیہ ابواب کے بعد، کتاب الجمعہ، ابواب صلوۃ الخوف، کتاب العیدین، ابواب الوتر، ابواب الاستسقاء، ابواب الکسوف، ابواب سجود القرآن، ابواب تقصیر الصلوۃ، اور کتاب التہجد کے چند ابواب آگئے ہیں، انشاء اللہ جلد ششم میں کتاب الصلوۃ کی تکمیل کے بعد دیگر مضامین بھی آجائیں گے۔

قارئین کرام سے دعائے خیر میں یاد رکھنے، غلطیوں پر متنبہ کرنے اور مفید مشوروں سے نوازنے کی درخواست ہے۔

والحمد للہ اولا وآخراً

محرم الحرام ۱۴۲۹ھ ، جنوری ۲۰۰۸ء

ریاست علی غفرلہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ﴿بقية أبواب صفة الصلاة﴾

## [۱۲۸] بَابٌ يَهْوِىْ بِالتَّكْبِيْرِ حِيْنَ يَسْجُدُ

وَقَالَ نَافِعٌ : كَانَ ابْنُ عُمَرَ يَضَعُ يَدَيْهِ قَبْلَ رُكْبَتَيْهِ.

(۸۰۳) حَدَّثَنَا أَبُوْ الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، أَخْبَرَنِيْ أَبُوْبَكْرِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ الْحَارِثِ بْنِ هِشَامٍ، وَأَبُوْسَلَمَةَ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ أَنَّ أَبَاهُرَيْرَةَ، كَانَ يُكَبِّرُ فِيْ كُلِّ صَلٰوةٍ مِنَ الْمَكْتُوْبَةِ وَغَيْرِهَا فِيْ رَمَضَانَ وَغَيْرِهٖ فَيُكَبِّرُ حِيْنَ يَقُوْمُ، ثُمَّ يُكَبِّرُ حِيْنَ يَرْكَعُ ثُمَّ يَقُوْلُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ، ثُمَّ يَقُوْلُ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ قَبْلَ أَنْ يَّسْجُدَ، ثُمَّ يَقُوْلُ اللّٰهُ أَكْبَرُ حِيْنَ يَهْوِىْ سَاجِداً ثُمَّ يُكَبِّرُ حِيْنَ يَرْفَعُ رَأْسَهٗ مِنَ السُّجُوْدِ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِيْنَ يَسْجُدُ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِيْنَ يَرْفَعُ رَأْسَهٗ مِنَ السُّجُوْدِ ثُمَّ يُكَبِّرُ حِيْنَ يَقُوْمُ مِنَ الْجُلُوْسِ فِي الاثْنَتَيْنِ وَيَفْعَلُ ذٰلِكَ فِيْ كُلِّ رَكْعَةٍ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنَ الصَّلٰوةِ، ثُمَّ يَقُوْلُ حِيْنَ يَنْصَرِفُ: وَالَّذِىْ نَفْسِىْ بِيَدِهٖ إِنِّىْ لَأَقْرَبُكُمْ شَبَهًا بِصَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنْ كَانَتْ هٰذِهٖ لَصَلٰوتَهٗ حَتّٰى فَارَقَ الدُّنْيَا. (گذشتہ: ۷۸۵)

(۸۰۴) قَالَا: وَقَالَ أَبُوْهُرَيْرَةَ: وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِيْنَ يَرْفَعُ رَأْسَهٗ يَقُوْلُ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ يَدْعُوْ لِرِجَالٍ فَيُسَمِّيْهِمْ بِأَسْمَائِهِمْ فَيَقُوْلُ: اَللّٰهُمَّ أَنْجِ الْوَلِيْدَ بْنَ الْوَلِيْدِ وَسَلَمَةَ بْنَ هِشَامٍ، وَعَيَّاشَ بْنَ أَبِىْ رَبِيْعَةَ، وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اللّٰهُمَّ اشْدُدْ وَطْأَتَكَ عَلٰى مُضَرَ وَاجْعَلْهَا عَلَيْهِمْ سِنِيْنَ كَسِنِىْ يُوْسُفَ وَأَهْلُ الْمَشْرِقِ يَوْمَئِذٍ مِنْ مُضَرَ مُخَالِفُوْنَ لَهٗ. (گذشتہ: ۷۹۷)

(۸۰۵) حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ: حَدَّثَنَا سُفْيٰنُ غَيْرَ مَرَّةٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ قَالَ: سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُوْلُ: سَقَطَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ فَرَسٍ، وَرُبَّمَا قَالَ، سُفْيٰنُ: مِنْ فَرَسٍ، فَجُحِشَ شِقُّهُ الأَيْمَنُ، فَدَخَلْنَا عَلَيْهِ نَعُوْدُهٗ، فَحَضَرَتِ الصَّلٰوةُ، فَصَلّٰى بِنَا

111886

قَاعِدًا وَقَعَدْنَا وَقَالَ سُفْيَانُ مَرَّةً: صَلَّيْنَا قُعُوْدًا فَلَمَّا قَضَى الصَّلٰوةَ قَالَ: إِنَّمَا جُعِلَ الْأَمَامُ لِيُؤْتَمَّ بِهٖ فَإِذَا كَبَّرَ فَكَبِّرُوْا وَإِذَا رَكَعَ فَارْكَعُوْا وَإِذَا رَفَعَ فَارْفَعُوْا وَإِذَا قَالَ: سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ فَقُوْلُوْا رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ وَإِذَا سَجَدَ فَاسْجُدُوْا كَذَا جَآءَ بِهٖ مَعْمَرٌ؟ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ لَقَدْ حَفِظَ كَذَا قَالَ الزُّهْرِيُّ: وَلَكَ الْحَمْدُ حَفِظْتُ مِنْ شِقِّهِ الْأَيْمَنِ، فَلَمَّا خَرَجْنَا مِنْ عِنْدِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ ابْنُ جُرَيْجٍ وَأَنَا عِنْدَهٗ: فَجُحِشَ سَاقُهُ الْأَيْمَنُ. (گذشتہ: ۳۷۸)

ترجمہ | باب، جب سجدہ میں جائے تو تکبیر کہتا ہوا جھکے۔ حضرت نافع نے کہا کہ حضرت ابن عمرؓ اپنے ہاتھوں کو اپنے گھٹنوں سے پہلے رکھتے تھے، ابوبکر بن عبدالرحمٰن بن الحارث اور ابوسلمہ بن عبدالرحمٰن سے روایت ہے کہ حضرت ابوہریرہؓ فریضہ وغیر فریضہ اور رمضان وغیر رمضان کی ہر نماز میں تکبیر کہتے تھے، چنانچہ جب نماز کے لئے کھڑے ہوتے تو اللہ اکبر کہتے پھر جب رکوع میں جاتے تو تکبیر کہتے پھر جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہتے پھر سجدہ میں جانے سے پہلے ربنا ولک الحمد کہتے، پھر جب سجدہ کے لئے جھکتے تو اللہ اکبر کہتے پھر جب سجدے سے سر اٹھاتے تو اللہ اکبر کہتے پھر دوسرے سجدہ میں جاتے تو اللہ اکبر کہتے پھر سجدہ سے سر اٹھاتے تو اللہ اکبر کہتے، پھر جب دو رکعتوں میں قعدہ کر کے اٹھتے تو اللہ اکبر کہتے، اور وہ نماز کی ہر رکعت میں ایسا ہی کرتے تھے یہاں تک کہ نماز سے فارغ ہو جاتے، پھر نماز سے فارغ ہونے کے بعد فرماتے، قسم ہے، اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے کہ میں تم سب لوگوں میں سب سے زیادہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے مشابہت رکھتا ہوں، بے شک حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز اسی طرح تھی یہاں تک کہ آپ نے دنیا کو خیرباد کہہ دیا، ابوبکرؒ اور ابوسلمہؒ دونوں نے کہا کہ حضرت ابوہریرہؓ فرماتے تھے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ، ربنا لک الحمد کہہ کر چند لوگوں کے لئے دعا کرتے تھے اور ان کو نام لے کر نامزد فرماتے تھے اور کہتے تھے کہ اے اللہ: ولید بن ولید، سلمہ بن ہشام، اور عیاش بن ابی ربیعہ اور کمزور سمجھے جانے والے اہل ایمان کو نجات عطاء فرما۔ اے اللہ! کفار مضر پر اپنی گرفت یا دباؤ کو سخت فرما دے اور ان کو ایسے قحط میں مبتلا کر دے جیسا قحط یوسف علیہ السلام کے زمانہ میں ہوا تھا، (حضرت ابوہریرہؓ نے فرمایا کہ) مشرق میں رہنے والے کفار مضر اس زمانہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مخالف تھے، علی بن عبداللہ المدینی نے حدیث بیان کی کہ ہم سے سفیان نے کئی بار حضرت زہری سے روایت بیان کی کہ میں نے حضرت انس بن مالک کو یہ فرماتے ہوئے سنا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گھوڑے پر سے گر گئے۔ اور کبھی سفیان نے عن فرس کے بجائے من فرس کہا۔ تو آپ کی داہنی جانب چھل گئی۔ چنانچہ ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عیادت کے لئے حاضر ہوئے، اتنے میں نماز کا وقت ہو گیا تو آپ نے ہمیں بیٹھ کر نماز پڑھائی اور ہم بھی بیٹھ گئے اور ایک بار سفیان نے یہ فرمایا کہ ہم نے بھی بیٹھ کر نماز پڑھی، جب آپ نماز سے فارغ ہو گئے

تو فرمایا کہ امام کو امام بنایا ہی اس لئے جاتا ہے کہ اس کی پیروی کی جائے، پھر جب وہ تکبیر کہے تو تم بھی تکبیر کہو اور جب وہ رکوع میں جائے تو تم بھی رکوع کرو اور جب وہ سر اٹھائے تو تم بھی سر اٹھاؤ، اور جب وہ **سمع اللہ لمن حمدہ** کہے تو تم **ربنا لک الحمد** کہو اور وہ جب سجدہ میں جائے تو تم سجدہ کرو۔

سفیان نے علی بن مدینی سے پوچھا کہ معمر نے اس حدیث کو اسی طرح بیان کیا ہے تو علی بن مدینی کہتے ہیں، میں نے کہا جی ہاں! اس پر سفیان نے فرمایا کہ بے شک معمر نے یاد رکھا، اسی طرح زہری نے ولک الحمد کہا تھا اور مجھے یاد ہے کہ زہری نے **من شقه الایمن** کہا تھا، پھر جب ہم زہری کے پاس سے نکلے تو ابن جریج نے کہا کہ امام زہری نے **فجحش سا قه الایمن** کہا تھا جبکہ میں (سفیان) زہری کے پاس تھا۔

**مقصد ترجمہ** ہَوىٰ يَهْوِىْ هَوِيًّا کے معنی ہیں اوپر سے نیچے اترنا، بعض شارحین کے بیان کے مطابق امام بخاری کا مقصد یہ ہے کہ تکبیر، کسی تقدیم وتاخیر کے بغیر ھویّ یعنی جھکنے کے ساتھ ہونی چاہئے، اس صورت میں حضرت ابن عمرؓ کے اثر **یضع یدیه قبل الرکبتین** کا ترجمۃ الباب سے تعلق مشکل معلوم ہوتا ہے، بس یہ کہا جا سکتا ہے کہ **ھَوِی** کے معنی اور اس کی صورت کے تعین کے لئے یہ اثر ذکر کیا گیا ہے جب کہ بعض شارحین نے یہ فرمایا ہے کہ امام بخاریؒ کا مقصد **ھوِی** یعنی جھکنے کی کیفیت کو بیان کرنا ہے اور یہ کیفیت ایک قولی ہے اور ایک فعلی، قولی تو یہ ہے کہ اللہ اکبر کہتا ہوا سجدہ میں جائے اور فعلی کیفیت کا بیان حضرت ابن عمرؓ کے اثر میں موجود ہے۔

اس بات کو آسانی کے ساتھ یوں سمجھنا چاہیئے کہ امام بخاری کا مقصد تکبیر کے مسئلے کو بیان کرنا نہیں بلکہ اصل مقصد جھکنے کی کیفیت کو بیان کرنا ہے، چونکہ تکبیر بھی اس کی ایک کیفیت ہے اس لئے اس کو ذکر فرمایا اور حضرت ابن عمرؓ کے اثر میں جھکنے کی عملی صورت کا بیان تھا اس لئے اس کو ترجمہ کے ساتھ ذکر کر دیا۔

**سجدہ میں ہاتھ پہلے رکھنے کا مسئلہ** حضرت ابن عمرؓ کے اثر سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ وہ سجدے میں جاتے وقت پہلے ہاتھ زمین پر رکھتے تھے اور اس کی وجہ یہ ہے کہ ان کا بدن بھاری تھا اور پیروں میں ضعف تھا اور اس وجہ سے ابن عمرؓ نماز کے بعض ارکان کو تمامیت کے ساتھ ادا نہیں کر پاتے تھے مثلاً جلسہ بین السجدتین میں وہ صدورِ قدمین پر بیٹھتے تھے، اس سلسلے میں ان سے پوچھا گیا تو فرمایا۔

| | |
|---|---|
| **انها لیست سنة الصلوة انما افعل ذلك من اجل انی اشتکی.** (موطاء مالک ص ۱۳۰) | یہ طریقہ نماز کی سنت نہیں ہے میں یہ عمل صرف اس لئے کرتا ہوں کہ مجھے شکایت یعنی تکلیف ہے۔ |

پھر موطا میں یہ بات بھی ہے کہ یہ شکایت پیروں میں تھی، ایک اور موقع پر فرمایا **ان رجلا لا تحملانی**، میرے پاؤں میرا بوجھ نہیں اٹھاتے، اس لئے ہو سکتا ہے کہ سجدہ کی حالت میں ہاتھ کا پہلے رکھنا بھی اسی مجبوری کے سبب ہوتا ہو۔

لیکن عذر کے تحت کیا جانے والا یہی عمل امام مالکؒ کا مسلک ہے، امام احمدؒ کی ایک روایت بھی اسی کے مطابق ہے، ان حضرات کا استدلال ابوداؤد ونسائی وغیرہ کی، حضرت ابو ہریرہؓ کی اس روایت سے ہے جس میں فرمایا گیا ہے اذا سجد احدکم فلایبرک کما یبرک البعیر ولیضع یدیہ ثم رکبتیہ .

جبکہ امام اعظمؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ کی ایک روایت اور جمہور کا مسلک یہ ہے کہ پہلے گھٹنے زمین پر رکھے جائیں گے پھر ہاتھ اور پھر پیشانی، یہ حضرات کہتے ہیں کہ جو عضو زمین سے قریب ہو اس کو عمل سجدہ میں مقدم رکھا جائے گا، اور جو عضو دور ہو اس کو موخر کیا جائے گا اور سجدہ سے اٹھتے وقت کا عمل اس کے برعکس ہوگا، ان حضرات کا استدلال حضرت وائلؓ ابن حجر کی روایت سے ہے جو ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ، اور ترمذی وغیرہ میں ہے، ترمذی کے الفاظ ہیں اذا سجد یضع رکبتیہ قبل یدیہ واذانہض رفع یدیہ قبل رکبتیہ اس روایت کو خطابی اور بغوی اور طیبی وغیرہ نے ترجیح دی ہے، دونوں طریقے درست ہیں اور اختلاف افضلیت کا ہے۔

**تشریح حدیث اول** پہلی روایت حضرت ابو ہریرہؓ کی ہے کہ رمضان وغیرہ رمضان میں صلوٰۃ مکتوبہ میں تکبیرات کا عدد برابر ہے یعنی ماہ رمضان عبادت کے سلسلے میں دیگر مہینوں سے ممتاز ہے مگر نماز کی تکبیرات کا عدد وہی ہے جو دیگر مہینوں میں ہے اسی طرح رکوع سے اٹھتے وقت کا ذکر سمع اللہ لمن حمدہ بھی دیگر ایام کی طرح برقرار ہے اور اس طرح نماز پڑھا کر حضرت ابو ہریرہؓ یہ فرماتے ہیں کہ میری یہ نماز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز سے بہت قریب ہے یعنی یہ دعویٰ تو نہیں کرتا کہ بالکل مطابق اصل ہے، لیکن بقدر استطاعت میں نے آپ کی نماز سے قریب کرنے کی کوشش کی ہے۔

اس کے بعد دوسری بات یہ بتائی کہ ایک ایسا وقت بھی آیا کہ نماز میں ضعفاء مسلمین کے لئے نام بنام دعا کی جاتی تھی اور ظالم کفار ومشرکین کے لئے بددعا ہوتی تھی، یہ مسئلہ قنوت کا ہے اس کے جزئیات کتاب الوتر میں آئیں گے، یہاں یہ بات یاد رکھنے کی ہے کہ روایت باب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سمع اللہ لمن حمدہ اور ربنا لک الحمد دونوں کو جمع فرمایا ہے، جو فقہا امام ومقتدی کے درمیان ذکر کی تقسیم کے قائل ہیں وہ یہ کہتے ہیں کہ یہ جمع قنوت نازلہ کے موقع پر ہے جیسے کہ اس روایت سے صراحت کے ساتھ معلوم ہو رہا ہے، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ قنوت کلمات حمد سے شروع ہوتا ہے، قنوت نہ ہو تو امام کا وظیفہ صرف تسمیع ہے اور مقتدی کا ربنا لک الحمد .

ثم یکبر حین یسجد ،اس سے امام بخاری کا مقصد صراحت کیساتھ ثابت ہو رہا ہے کہ جب قومہ سے سجدہ میں جاتے تو تکبیر سے سجدہ میں جانے کا عمل شروع فرماتے۔

اللّٰھم انج الولید الخ ۔ یہاں تین صحابہ کے نام لئے گئے ہیں، پہلا نام حضرت ولیدؓ بن ولید کا ہے، یہ حضرت خالدؓ بن ولید کے بھائی تھے، غزوۂ بدر میں بحالت کفر گرفتار ہوئے تھے، جب ان کو فدیہ دیکر رہا کرالیا گیا تو

انہوں نے اسلام قبول کرلیا، ان سے پوچھا گیا کہ اسلام قبول کرنا تھا تو فدیہ ادا کرنے سے پہلے قبول کرلیا ہوتا تو فرمایا کہ اس صورت میں یہ سمجھا جاسکتا تھا کہ میں نے ڈر کر اسلام قبول کیا ہے، چنانچہ اس کے بعد انہیں مکہ مکرمہ میں بہت تکلیفیں پہنچائی گئیں، پھر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعاؤں کی برکت سے کفار کے ہاتھ سے نکل کر مدینہ طیبہ پہنچ گئے اور حیاتِ نبوی ہی میں وفات پائی۔

دوسرا نام حضرت سلمہ بن ہشام کا ہے، یہ ابوجہل کے بھائی تھے، قدیم الاسلام تھے اور یہ انھیں لوگوں میں ہیں جنھیں قبول اسلام کی وجہ سے طرح طرح کی اذیتیں دی گئیں، ہجرت کر کے حبشہ چلے گئے تھے وہاں سے واپس آئے تو مکہ مکرمہ میں روک لئے گئے اور تکلیفیں دی جاتی رہیں، غزوۂ خندق کے بعد ہجرت کر کے مدینہ طیبہ آ گئے تھے۔

تیسرا نام عیاش بن ربیعہ کا ہے، یہ ابوجہل کے اخیافی بھائی تھے، قدیم الاسلام تھے، ابوجہل ان کو مکہ مکرمہ میں پا بہ زنجیر رکھتا اور نئی نئی تکلیفیں پہنچایا کرتا تھا، غزوۂ یرموک میں شہید ہوئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو ان کے حالات سن کر تکلیف ہوتی تھی، اس لئے نماز میں دعائے قنوت پڑھ کر ان تینوں حضرات کا نام لے کر اور بقیہ کمزور مسلمانوں کا نام لئے بغیر دعا فرماتے تھے۔

**تشریح حدیث دوم** دوسری روایت گذر چکی ہے اور اس میں امام بخاری کے ترجمۃ الباب کی صراحت نہیں ہے لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس مسئلہ میں مقتدی کی کیفیت بیان کرنے کے لئے روایت لائے ہیں اور اس کو کئی طرح ثابت کیا جاسکتا ہے، ایک تو **انما جعل الامام لیو تم به** سے، کہ جس طرح امام جھکتے ہوئے تکبیر کہتا ہے مقتدی کو بھی کہنی چاہئے دوسرے **اذا سجد فاسجدوا** سے کہ امام سجدہ میں جاتے ہوئے جو کام کرتا ہے وہی مقتدی کو بھی کرنا ہے اور ظاہر ہے کہ وہ تکبیر کا عمل ہے تیسرے **اذا کبر فکبروا** سے، کہ اسکے ذیل میں تمام تکبیرات انتقال آجاتی ہیں، ان میں ایک تکبیر سجدہ میں جاتے وقت کی بھی ہے، جس کی کیفیت پہلی روایت میں تفصیل کے ساتھ مذکور ہے۔

**کذا جاء به معمر الخ** استفہام بہ نغمۂ صوت ہے، سفیان بن عیینہ نے اپنے شاگرد علی بن مدینی سے پوچھا کہ تم نے یہ روایت معمر سے بھی لی ہے تو کیا انہوں نے بھی یہ روایت اسی طرح بیان کی تھی، علی بن مدینی نے کہا کہ جی ہاں! بالکل اسی طرح۔ سفیان کو ان کی بات سے تائید ملی تو انہوں نے معمر کی تعریف کی کہ انہوں نے یاد رکھا، اسی لئے تو معمر کو **اثبت الناس فی الزهری** کہا گیا ہے پھر سفیان نے یہ فرمایا کہ زہری نے **ولك الحمد** کہا تھا، اس میں تعریض ہے کہ زہری کے بعض تلامذہ بغیر واؤ کے **لك الحمد** بھی نقل کرتے ہیں۔

پھر اس کے بعد سفیان نے یہ فرمایا کہ اس روایت میں مجھے تو **شقه الأیمن** یاد ہے اور تم بھی یہ کہہ رہے ہو کہ معمر نے بھی اسی طرح نقل کیا ہے، لیکن ہمارے ایک رفیق درس ابن جریج بھی ہیں، ہم نے یہ روایت ایک ساتھ زہری

سے سنی تھی مگر انہوں نے باہر نکل کر ساقہ الایمن نقل کیا ہے، اس بات کے درمیان، ،وانا عنده، ، کا جملہ بھی آیا ہے، یہ مقولہ ابن جریج کا بھی ہوسکتا ہے اور اس وقت مطلب یہ ہوگا کہ ابن جریج اپنا تثبت بیان کرنے کے لئے کہہ رہے ہیں کہ میں زہری کے قریب تھا، لیکن علامہ عینیؒ نے اس احتمال کو مرجوح قرار دیا ہے اور دوسرا احتمال یہ ہے کہ یہ سفیان کا مقولہ ہے اور وہ یہ کہنا چاہتے ہیں کہ میں اعتماد کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ زہری نے شقه الایمن ہی کہا تھا کیونکہ میں زہری کے قریب تھا۔

یہ باتیں نقل الفاظ میں محدثین کرام کی احتیاط بتاتی ہیں ورنہ معنوی اعتبار سے شق اور ساق میں تعارض نہیں ہے، شق عام لفظ ہے کہ چوٹ داہنی جانب تھی اور ساق خاص لفظ ہے کہ یہ چوٹ داہنی طرف پنڈلی میں آئی تھی، مطلب یہ ہوا کہ پہلو پر بھی زخم آیا اور ساق پر بھی بلکہ قدم مبارک بھی اتر گیا تھا اور اسی لئے آپ بیٹھ کر نماز ادا فرما رہے تھے۔　　واللہ اعلم

## [۱۲۹] بَابُ فَضْلِ السُّجُوْدِ

(۸۰۶) حَدَّثَنَا أَبُوْ الْيَمَانِ، قَالَ: أَخْبَرَنَا شُعَيْبٌ، عَنِ الزُّهْرِيِّ، قَالَ: أَخْبَرَنِيْ سَعِيْدُ بْنُ الْمُسَيَّبِ وَعَطَاءُ بْنُ يَزِيْدَ اللَّيْثِيُّ أَنَّ أَبَاهُرَيْرَةَ، أَخْبَرَهُمَا أَنَّ النَّاسَ قَالُوْا: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ؟ هَلْ نَرٰى رَبَّنَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ؟ قَالَ: هَلْ تُمَارُوْنَ فِي الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ لَيْسَ دُوْنَهُ سَحَابٌ؟ قَالُوْا: لَا يَارَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ: فَهَلْ تُمَارُوْنَ فِي الشَّمْسِ لَيْسَ دُوْنَهَا سَحَابٌ؟ قَالُوْا: لَا، قَالَ: فَإِنَّكُمْ تَرَوْنَهُ كَذَالِكَ، يُحْشَرُ النَّاسُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَيَقُوْلُ: مَنْ كَانَ يَعْبُدُ شَيْئًا فَلْيَتَّبِعْهُ فَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الشَّمْسَ، وَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الْقَمَرَ، وَمِنْهُمْ مَنْ يَتَّبِعُ الطَّوَاغِيْتَ وَتَبْقٰى هٰذِهِ الأُمَّةُ فِيْهَا مُنَافِقُوْهَا فَيَأْتِيْهِمُ اللّٰهُ فَيَقُوْلُ: أَنَارَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ: هٰذَا مَكَانُنَا حَتّٰى يَأْتِيَنَا رَبُّنَا فَإِذَا جَاءَ رَبُّنَا عَرَفْنَاهُ فَيَأْتِيْهِمُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ فَيَقُوْلُ: أَنَارَبُّكُمْ فَيَقُوْلُوْنَ: أَنْتَ رَبُّنَا فَيَدْعُوْهُمْ وَيُضْرَبُ الصِّرَاطُ بَيْنَ ظَهْرَانَيْ جَهَنَّمَ، فَأَكُوْنُ أَوَّلَ مَنْ يَجُوْزُ مِنَ الرُّسُلِ بِأُمَّتِهِ وَلَا يَتَكَلَّمُ يَوْمَئِذٍ أَحَدٌ إِلَّا الرُّسُلُ، وَكَلَامُ الرُّسُلِ يَوْمَئِذٍ: اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ سَلِّمْ وَفِيْ جَهَنَّمَ كَلَالِيْبُ مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ هَلْ رَأَيْتُمْ شَوْكَ السَّعْدَانِ؟ قَالُوْا: نَعَمْ، قَالَ: فَإِنَّهَا مِثْلُ شَوْكِ السَّعْدَانِ غَيْرَ أَنَّهُ لَا يَعْلَمُ قَدْرَ عِظَمِهَا إِلَّا اللّٰهُ، تَخْطَفُ النَّاسَ بِأَعْمَالِهِمْ فَمِنْهُمْ مَنْ يُوْبَقُ بِعَمَلِهِ وَمِنْهُمْ مَنْ يُخَرْدَلُ، ثُمَّ يَنْجُوْ حَتّٰى إِذَا أَرَادَ اللّٰهُ رَحْمَةَ مَنْ أَرَادَ مِنْ أَهْلِ النَّارِ أَمَرَ اللّٰهُ الْمَلَائِكَةَ أَنْ يُخْرِجُوْا مَنْ كَانَ يَعْبُدُ اللّٰهَ فَيُخْرِجُوْنَهُمْ وَيَعْرِفُوْنَهُمْ بِآثَارِ السُّجُوْدِ وَحَرَّمَ

